**ایک بات کی وضاحت:** علامہ ناصر الدین البانیؒ نے، سنن ترمذی اور سنن ابن ماجہ کی تحقیق میں اس حدیث کو ضعیف کہا ہے، لیکن مشکاۃ کی تحقیق میں اسے باقاعدہ حسن کہا ہے، اسی وجہ سے **تنبیہ القاری** میں سلفی عالم، شیخ عبد اللہ الدویش نے اس بات کو باقاعدہ بیان کیا ہے کہ شیخ البانیؒ نے اس حدیث کو الجامع الصغیر میں ضعیف اور مشکاۃ میں حسن کہا ہے۔ اس حدیث کو موصوف نے " **تنبیہ القاريء لتضعیف ما قواہ الألباني** " کے تحت ذکر کیا ہے۔ معلوم ہوا کہ موصوف کے نزدیک بھی شیخ الالبانیؒ نے اس حدیث کو قوی کہا ہے۔

مجموعة مؤلفات الشيخ عبد الله الدويش

تنبيه القارئ

لتقوية ما ضعفه الألباني

ويليه

تنبيه القارئ لتضعيف ما قوّاه الألباني

تأليف العلامة المحدث

الشيخ / عبد الله بن محمد بن أحمد الدويش

غفر الله له ولوالديه ولمشائخه

١٣٧٣-١٤٠٨هـ

المجلد الخامس

تقديم سماحة الشيخ

عبد العزيز بن عبد الله بن باز

أشرف على طبعها وتصحيحها

عبد العزيز بن أحمد المشيقح

دار العليان

ووصله أبو داود أيضا بتمامة وسنده صحيح أيضا وفيه أن القصة كانت عقب نزول رخصة التطهر بالصعيد الطيب وذلك التأويل الذي نقلته آنفاً عن شرح السنة. انتهى

أقول هكذا ذكره وقد ضعفه في غير هذا الموضع فقال في إرواء الغليل ١ : ١٨٥ ، ١٨٦ واعلم أنه قد روى هذا الحديث عن عمار بلفظ ضربتين كما وقع في بعض طرقه إلى المرفقين وكل ذلك معلول لا يصح قال الحافظ في التلخيص ص ٦ ، وقال ابن عبدالبر أكثر الآثار المرفوعة عن عمار ضربة واحدة وما روي عنه من ضربتين فكلها مضطربة وقد جمع البيهقي طرق حديث عمار فأبلغ وفي الضربتين أحاديث أخرى وهي معلولة أيضا كما بينه الحافظ في التلخيص وحققت القول على بعضها في ضعيف سنن أبي داود رقم ٥٨ ، ٥٩ .

١٣ ـ وعن أبي أمامة عن النبي ﷺ قال أغبط أوليائي عندي لمؤمن خفيف الحاذ ذو حظ من الصلاة أحسن عبادة ربه وأطاعه في السر وكان غامضاً في الناس لا يشار إليه بالأصابع وكان رزقه كفافاً فصبر على ذلك ثم نقد بيده فقال عجلت منيته قلت بواكيه قل تراثه رواه أحمد والترمذي وابن ماجه قال في تخريج المشكاة ٥١٨٩ إسناده حسن.

أقول هكذا حسنه هنا وقد ضعفه في موضع آخر فقال في ضعيف الجامع ١ : ٣٠٨ رقم ١٠٧٣ ضعيف[1].

(١) إلى هنا وجدت في أصول الشيخ رحمه الله تعالى المصحح.

(۸) سلفی عالم شیخ عبد القادر ارناؤط لکھتے ہیں کہ اسکی اسناد حسن ہے۔ **(جامع الاصول: ج ۱۰: ص ۱۳۷)**

# جامع الأصول

## في

# أحاديث الرسول

تأليف

الامام مجد الدين أبي السعادات المبارك بن محمد، ابن الأثير الجزري

٥٤٤ - ٦٠٦ هـ

رحمه الله تعالى

جمع فيه المؤلف الأصول الستة المعتمدة عند الفقهاء والمحدثين: الموطأ، البخاري، مسلم، ابو داود، الترمذي، النسائي

وهذبها، ورتبها، وذلل صعابها، وشرح غريبها، ووضح معانيها، قال ياقوت: أقطع قطعاً أنه لم يصنف مثله قط

حقق نصوصه، وخرج أحاديثه، وعلق عليه

**عبد القادر الأرناؤوط**

## الجزء العاشر

نشر وتوزيع


مكتبة الحلواني — حسين ناظم الحلواني

مطبعة الملاح — عبد الله الملاح

مكتبة دار البيان — بشير عيون

وفي رواية رزين « وجلف خُبزٍ يَرُدُّ بها جَوعَتَهُ ، والماء القَراح » .

[ شرح الغريب ]

( جلف الخبز ) الجلف : الخبز وحده لا أدم معه ، وقيل : هو الخبز الغليظ اليابس .

( القَراح ) : الذي لا يشوبه شيء ولا يخالطه ، مما يُجعل فيه كالعسل والتمر والزبيب وغير ذلك مما يُتخذ شراباً .

٧٦١٤ — ( ت - أبو أمامة الباهلي رضي الله عنه ) أن رسول الله ﷺ قال : « قال الله : إنَّ أغبَطَ أوليائي عندي : مؤمنٌ خفيفُ الحاذِ ، ذو حظٍّ من الصلاة ، أحسَنَ عبادَةَ ربِّه ، وأطاعه في السِّرِّ ، وكان غامِضاً في الناس ، لا يُشار إليه بالأصابع ، وكان رِزْقُه كَفافاً فصبر على ذلك ، ثم نَقَرَ بيده ، فقال : عُجِّلَتْ مَنِيَّتُهُ ، قَلَّ تُرَاثُهُ ، قَلَّتْ بواكيه » .

وبهذا الإسناد : أن النبيَّ ﷺ قال : « عَرَضَ عليَّ ربِّي لِيَجْعَلَ لي بطحاء مكة ذَهَباً ، فقلت : لا يارَبِّ ، ولكن أشبَعُ يوماً ، وأجوعُ يوماً ، فإذا جُعتُ تضَرَّعْتُ إليكَ وذَكَرْتُكَ ، وإذا شبِعتُ حَمِدْتُكَ وشكَرْتُكَ » أخرجه الترمذي[1] .

---

(١) رقم ٢٣٤٨ في الزهد ، باب ما جاء في الكفاف والصبر عليه ، وإسناده حسن ، وقال الترمذي : هذا حديث حسن ، قال : وفي الباب عن فضالة بن عبيد .

(۹) شیخ احمد بن محمد الغماریؒ (م ۱۳۸۰ھ) نے اپنی کتاب **المداوی لعلل الجامع الصغیر**، **حدیث نمبر ۱۲۰۶**، پر شواہد کی بناء پر اس حدیث کو حسن مانا ہے، کہتے ہیں کہ علی بن یزید اس میں منفرد نہیں بلکہ ان کی متابعت کی گئی ہے، جیسا کہ ابن ماجہ وغیرہ میں ان کی متابعت موجود ہے۔ **(ج ۲: ص ۲۲)**

المداوی
لعلل الجامع الصغیر
وشرحی المناوی

تألیف
الحافظ أبي الفیض
أحمد بن محمد بن الصدیق الغماري الحسني
المتوفی ۱۳۸۰ ھ

الجزء الثاني

حدثنا أحمد بن داود المكي ثنا أبو قتادة عمرو بن مخرم الليثي ثنا محمد بن دينار الطاحي به.

فأيوب بن سليمان الموجود في السند الأول ضعيف وهذه متابعة له، وإن كان ابن عدي أخرجه من هذه الطريق أيضاً فقال:

حدثنا فخر بن أحمد بن هارون ثنا أحمد بن الهيثم عن عمرو بن مخرم به، لكنه قال: عن ابن عيينة عن يونس به.

فاتضح أنّ من جعل طريق الطبراني شاهداً لطريق ابن عدي لم يخطىء بل أصاب.

**٥٩٤ مكرر (أ)/١٢٠٦ ـ «أغْبَطُ النَّاسِ عِنْدِي مؤمِنٌ خفيفُ الحاذِ، ذو حظّ مِنْ صَلاةٍ، وكان رزقُهُ كفافاً، فصبرَ عليه حَتّى يلقى اللّه، وأحسنَ عبادةَ رَبّه، وكان غَامِضاً في النّاسِ، عُجِّلَتْ منِيَّتُهُ، وَقَلَّ تراثُهُ، وقلّتْ بواكِيهِ».**

(حم. ت. ك. هب) عن ابي امامة

قال الشارح: وإسناده ضعيف لضعف علي بن زيد، لكن حسنه بعضهم.

**قلت**: علي بن زيد لم ينفرد به، بل توبع عليه والمتابعة عند ابن ماجه والخطابي في العزلة وغيرهما، وسأذكر طرقه ومخرجيه في حرف: «إن أغبط» أو أعاده المصنف هناك.

**٥٩٤ مكرر (ب)/١٢٠٧ ـ «أغبُوا في العبادة، وأربِعُوا».**

(ع) عن جابر

قال في الكبير: قال الحافظ العراقي: إسناده ضعيف.

**قلت**: سبب ضعفه أنّه من رواية موسى بن محمد بن إبراهيم التيمي وهو ضعيف، وقد أخرجه من طريقه أيضاً الخطيب في ترجمة علي بن أحمد بن إبراهيم بن غريب عنه، فقال:

حدثنا أبو محمد عبد الله بن محمد بن سعيد الإصطخري ثنا العباس بن الفضل القواريري ثنا عثمان بن أبي شيبة ثنا عقبة بن خالد السكوني عن موسى بن محمد بن إبراهيم عن أبيه عن جابر به، إلاّ أنّه اقتصر على قوله: «أغبوا في العبادة».

ورواه الطوسي في مجالسه من طريق أبي المفضل الشيباني:

ثنا محمد بن صاعد ثنا أبو سعيد عبد الله بن سعيد الأشج ثنا عقبة بن خالد ثنا موسى بن محمد التيمي به بلفظ: «أغبوا/ في العبادة وأربعوا»، إلاّ أن يكون مقلوباً. ٢٣/٢

**٥٩٥/١٢٠٨ ـ «اغْتَسِلُوا يَومَ الجُمُعَةِ، ولو كأساً بدِينَار».**

(عد) عن انس

(ش) عن ابي هريرة موقوفاً

معلوم ہوا یہ حدیث کئی طرق سے مروی اور حسن درجے کی ہے، ائمہ و علماء کی ایک جماعت نے اس حدیث کی تصحیح و تحسین کی ہے، جیسا کہ تفصیل گزر چکی۔

لہذا معراج ربانی کا اس حدیث کو ضعیف و موضوع کہنا، خود باطل و مردود ہے۔

## کیا یہ حدیث ان کتابوں میں ملی، جن کے بارے میں محدثین کہتے ہیں کہ وہ ضعیف اور موضوع روایتوں سے بھری پڑی ہیں؟؟؟

**الجواب:**

**تفصیلاً** جواب سے پہلے فضائل اعمال میں موجود احادیث کے تعلق سے حضرت شیخ الحدیثؒ کی ضروری وضاحت ملاحظہ فرمایئے، کہتے ہیں:

"یہاں ایک بات پر تنبیہ ضروری ہے کہ میں نے حدیث کا حوالہ دینے میں مشکوۃ، تنقیح الرواۃ، مرقاۃ اور احیاء العلوم کی شرح، اور منذری کی ترغیب پر اعتماد کیا ہے، اور کثرت سے، ان سے لیا ہے، اسلئے حوالہ کی ضرورت نہیں سمجھی، البتہ انکے علاوہ کہیں اور سے کچھ لیا ہے تو اس کا حوالہ نقل کر دیا ہے"۔

**(فضائل اعمال: ج۱: فضائل قرآن: ص۴۹۷، طبع دینیات)**



بسم اللہ الرحمن الرحیم

فضائل اعمال

جلد اول

شیخ الحدیث

حضرت مولانا محمد زکریا صاحب رحمۃ اللہ علیہ

① حکایات صحابہؓ ② فضائل نماز

③ فضائل تبلیغ ④ فضائل ذکر

⑤ فضائل قرآن مجید ⑥ فضائل رمضان شریف

⑦ مسلمانوں کی موجودہ پستی کا واحد علاج ⑧ فضائل درود شریف

پہلا ایڈیشن

اہمیت کی وجہ سے اس کو چند روز کے لیے مُلتوی کر کے ماحضر خدماتِ عالیہ میں پیش کرتا ہوں اور اُن لغزشوں سے جن کا وجود میری نااہلیت کے لیے لازم ہے، معافی کا خواستگار ہوں۔

رَجَاءَ الْحَشْرِ فِيْ سِلْكِ مَنْ قَالَ فِيْهِمُ النَّبِيُّ ﷺ: مَن حَفِظَ عَلٰى أُمَّتِيْ أَرْبَعِيْنَ حَدِيْثًا فِيْ أَمْرِ دِيْنِهَا بَعَثَهُ اللهُ فَقِيْهًا وَكُنْتُ لَهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ شَافِعًا وَشَهِيْدًا. قَالَ الْعَلْقَمِيُّ: اَلْحِفْظُ ضَبْطُ الشَّيْءِ وَمَنْعُهُ مِنَ الضِّيَاعِ فَتَارَةً تَكُوْنُ حِفْظُ الْعِلْمِ بِالْقَلْبِ وَإِنْ لَمْ يَكْتُبْ وَتَارَةً فِي الْكِتَابِ وَإِنْ لَمْ يَحْفَظْهُ بِقَلْبِهٖ، فَلَوْ حَفِظَ فِيْ كِتَابٍ ثُمَّ نَقَلَ إِلَى النَّاسِ دَخَلَ فِيْ وَعْدِ الْحَدِيْثِ. وَقَالَ الْمُنَاوِيُّ: قَوْلُهٗ: مَنْ حَفِظَ عَلٰى أُمَّتِيْ، أَيْ نَقَلَ إِلَيْهِمْ بِطَرِيْقِ التَّخْرِيْجِ وَالْإِسْنَادِ. وَقِيْلَ مَعْنٰى حِفْظِهَا: أَنْ يَنْقُلَهَا إِلَى الْمُسْلِمِيْنَ وَإِنْ لَمْ يَحْفَظْهَا وَلَا عَرَفَ مَعْنَاهَا. وَقَوْلُهٗ: أَرْبَعِيْنَ حَدِيْثًا، صِحَاحًا أَوْحِسَانًا أَوْضِعَافًا يُعْمَلُ بِهَا فِي الْفَضَائِلِ اهـ. فَلِلّٰهِ دَرُّ الْإِسْلَامِ مَا أَيْسَرَهٗ وَلِلّٰهِ دَرُّ أَهْلِهٖ مَا أَجْوَدَ مَا اِسْتَنْبَطُوْا رَزَقَنِيَ اللهُ تَعَالٰى وَإِيَّاكُمْ كَمَالَ الْإِسْلَامِ. وَمِمَّا لَا بُدَّ مِنَ التَّنْبِيْهِ عَلَيْهِ أَنِّيْ اِعْتَمَدْتُ فِي التَّخْرِيْجِ عَلَى الْمِشْكٰوةِ وَتَخْرِيْجِهٖ وَشَرْحِهِ الْمِرْقَاةِ وَشَرْحِ الْإِحْيَاءِ لِلسَّيِّدِ مُحَمَّدِنِ الْمُرْتَضٰى

اس جماعت کے ساتھ حشر ہونے کی امید میں، جن کے بارے میں حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص میری امت کے لیے اُن کے دینی اُمور میں چالیس حدیثیں محفوظ کرے گا، حق تعالیٰ شانہٗ اس کو قیامت میں عالِم اٹھائے گا اور میں اُس کے لیے سفارشی اور گواہ بنوں گا۔ علقمیؒ کہتے ہیں کہ محفوظ کرنا شئے کے مُنضبِط کرنے اور ضائع ہونے سے حفاظت کا نام ہے، چاہے بغیر لکھے برزبان یاد کر لے یا لکھ کر محفوظ کر لے اگرچہ یاد نہ ہو، پس اگر کوئی شخص کتاب میں لکھ کر دوسروں تک پہونچاوے وہ بھی حدیث کی بَشارت میں داخل ہوگا۔ مُناوِیؒ کہتے ہیں کہ میری امت پر محفوظ کر لینے سے مراد ان کی طرف نقل کرنا ہے سَنَد کے حوالہ کے ساتھ۔ اور بعض نے کہا ہے کہ مسلمانوں تک پہونچانا ہے اگرچہ وہ برزبان یاد نہ ہو، نہ ان کے معنیٰ معلوم ہوں، اسی طرح چالیس حدیثیں بھی عام ہیں کہ سب صحیح ہوں یا حَسَن یا معمولی درجہ کی ضعیف جن پر فضائل میں عمل جائز ہو۔ اللہ اکبر! اسلام میں بھی کیا کیا سہولتیں ہیں اور تعجب کی بات ہے کہ عُلَماء نے بھی کس قدر باریکیاں نکالی ہیں، حق تعالیٰ شانہٗ کمال اسلام مجھے بھی نصیب فرماویں اور تمہیں بھی۔

اس جگہ ایک ضروری امر پر مُتنبِّہ کرنا بھی لابُدّی ہے، وہ یہ کہ میں نے احادیث کا حوالہ دینے میں مشکوٰۃ، تنقیح الرُّواۃ، مرقاۃ اور إحیاءُ العلوم کی شرح اور مُنذِریؒ کی ترغیب پر اعتماد کیا ہے اور کثرت سے اُن سے لیا ہے،

**حل لغات:** ① روکنا۔ ② جو حاضر ہو۔ ③ اُمیدوار۔ ④ مضبوط کرنا، محفوظ کرنا۔ ⑤ حفظ۔ ⑥ خبردار۔ ⑦ ضروری۔

| | |
|---|---|
| وَالتَّرْغِيبِ لِلْمُنْذِرِيِّ وَمَا عَزَوْتُ إِلَيْهَا لِكَثْرَةِ الْأَخْذِ عَنْهَا وَمَا أَخَذْتُ عَنْ غَيْرِهَا عَزَوْتُهُ إِلَى مَأْخَذِهِ. وَيَنْبَغِي لِلْقَارِئِ مُرَاعَاةُ آدَابِ التِّلَاوَةِ عِنْدَ الْقِرَاءَةِ. | اس لیے ان کے حوالہ کی ضرورت نہیں سمجھی، البتہ ان کے علاوہ کہیں سے لیا تو اس کا حوالہ نقل کر دیا، نیز قاری کے لیے تلاوت کے وقت اس کے آداب کی رعایت بھی ضروری ہے۔ |

مقصود سے قبل مناسب معلوم ہوتا ہے کہ کلام مجید پڑھنے کے کچھ آداب بھی لکھ دیے جائیں کہ:

بے ادب محروم① گشت از فضلِ رب

مختصر طور پر آداب کا خلاصہ یہ ہے کہ کلام اللہ شریف معبود کا کلام ہے، محبوب ومطلوب کے فرمُودہ② الفاظ ہیں۔

جن لوگوں کو محبت سے کچھ واسطہ پڑا ہے، وہ جانتے ہیں کہ معشوق کے خط کی، محبوب کی تقریر و تحریر کی کسی دل کھوئے ہوئے کے یہاں کیا وقعت③ ہوتی ہے، اس کے ساتھ جو شیفتگی④ و فریفتگی کا معاملہ ہونا چاہیے اور ہوتا ہے وہ قواعد وضوابط سے بالاتر⑤ ہے۔

محبت تجھ کو آدابِ محبت خود سکھا دے گی

اس وقت اگر جمالِ حقیقی اور انعاماتِ غیر متناہی⑥ کا تصوّر ہو تو محبت موجزن⑦ ہوگی، اس کے ساتھ ہی وہ احکم الحاکمین کا کلام ہے، سلطان السلاطین⑧ کا فرمان ہے، اس سطوت⑨ و جبروت⑩ والے بادشاہ کا قانون ہے کہ جس کی ہمسری⑪ نہ کسی بڑے سے بڑے سے ہوئی اور نہ ہو سکتی ہے۔ جن لوگوں کو سلاطین کے دربار سے کچھ واسطہ پڑ چکا ہے، وہ تجربہ سے اور جن کو سابقہ⑫ نہیں پڑا، وہ اندازہ کر سکتے ہیں کہ سلطانی فرمان کی ہیبت⑬ قلوب پر کیا ہو سکتی ہے۔ کلامِ الٰہی محبوب وحاکم کا کلام ہے، اس لیے دونوں آداب کا مجموعہ اس کے ساتھ برتنا ضروری ہے۔

حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ جب کلام پاک پڑھنے کے لیے کھولا کرتے تھے تو بے ہوش ہو کر گر جاتے تھے اور زبان پر جاری ہو جاتا تھا: هٰذَا كَلَامُ رَبِّيْ. هٰذَا كَلَامُ رَبِّيْ. (یہ میرے رب کا کلام ہے، یہ میرے رب کا کلام ہے) یہ اُن آداب کا اجمال ہے اور ان تفصیلات کا اختصار ہے، جو مشائخ نے آدابِ تلاوت میں لکھے ہیں، جن کی کسی قدر توضیح⑭ بھی ناظرین کی خدمت میں پیش کرتا ہوں، جن کا خلاصہ صرف یہ ہے کہ بندہ نوکر بن کر نہیں، چاکر بن کر نہیں بلکہ بندہ بن کر آقا و مالک، محسن⑮ و منعم⑯ کا کلام پڑھے۔ صوفیا نے لکھا

**حل لغات:** ① بے ادب اللہ کے فضل سے محروم رہتا ہے۔ ② بیان کیے گئے۔ ③ اہمیت۔ ④ عشق و محبت۔ ⑤ بہت اونچا۔ ⑥ بے انتہا۔ ⑦ موجیں مارنے والا۔ ⑧ تمام بادشاہوں کے بادشاہ۔ ⑨ شان وشوکت۔ ⑩ قدرت۔ ⑪ برابری۔ ⑫ واسطہ۔ ⑬ رُعب۔ ⑭ وضاحت۔ ⑮ احسان کرنے والا۔ ⑯ نعمت دینے والا۔

یہی بات حضرت شیخ الحدیثؒ کے نواسے، مفتی شاہد صاحب سہارنپوری مد ظلہ نے بھی فرمائی ہے، دیکھئے: **(کتب فضائل پر اشکالات اور ان کے جوابات: ص ۳۸)**

تو معراج ربانی کو چاہیے تھا کہ یہ حدیث، مشکاۃ میں جاکر دیکھتے، اور اپنے بہت بڑے عالم، ناصر الدین البانی صاحب کے مشکاۃ کی تحقیق میں اس حدیث کو حسن قرار دینے پر غور کرتے، اسی طرح دوسری کتابیں احیاء العلوم کی شرح اتحاف سادات المتقین **(ج۵: ص ۲۹۲)**، اور منذریؒ کی ترغیب پر بھی نظر ڈالتے، تو وہاں بھی یہ حدیث مل جاتی، لیکن اللہ ہی جانتا ہے کہ اہل حدیث مبلغ معراج ربانی کا کیا مقصد تھا۔

خیر ! معراج ربانی صاحب نے کہا تھا: **یہ حدیث ان کتابوں میں ملی، جس کے بارے میں محدثین کہتے ہیں کہ وہ ضعیف اور موضوع روایتوں سے بھری پڑی ہیں۔**

ہم کہتے ہیں کہ مولانا زکریاؒ سے بہت پہلے:

- امام عبد الغنی دمشقیؒ (م ۶۰۰ھ) نے اپنی کتاب اخبار الصلاۃ میں یہی حدیث، ح نمبر ۱۰ پر لکھی ہے۔ **(اخبار الصلاۃ: جلد ۱: صفحہ ۱۸)**

- یہ حدیث سنن ابن ماجہ میں ہے۔ **(حدیث نمبر ۱۳۷۸)**

- یہ حدیث سنن ترمذی میں ہے۔ (یہ دونوں کتابیں صحاح ستہ میں پائی جاتی ہیں)

- ابن الجوزیؒ (م ۵۹۷ھ) کی کتاب منہاج القاصدین، اس کی تلخیص امام ابن قدامہ مقدسیؒ (م ۶۲۰ھ) نے کی ہے، اس کا اردو ترجمہ محمد سلیمان کیلانی نے کیا ہے، ص: ۳۱۹ پر اس حدیث کو نقل کیا گیا ہے۔

- ابو بکر محمد بن خلفؒ (م ۳۰۶ھ) نے اخبار القضاۃ میں، اسی مفہوم کو دوسرے الفاظ میں حضرت معاذ بن جبلؓ سے نقل کیا ہے۔

- ابن الاثیر جزریؒ (م ۶۰۶ھ) نے بھی اس حدیث نقل کیا ہے۔ **(جامع الاصول، ج۱۰: ص ۱۳۷)**

- امام حاکمؒ (م ۴۰۵ھ) نے **(مستدرک: حدیث ۱۴۸۷:ج۴: ص ۱۳۷ پر)** اس حدیث کو نقل کیا ہے اور اسے صحیح مانا ہے۔

- بہت سے محدثین نے زہد پر کتابیں لکھی ہیں، امام احمدؒ (م ۲۴۱ھ)۔ **(الزہد لاحمد: ص ۱۳)**

- عبد اللہ ابن المبارکؒ (م ۱۸۱ھ)۔ **(الزہد لابن المبارک: جلد ۲: صفحہ ۱۵۴، جلد ۲ : ۱۴۹)**

- امام وکیعؒ (م ۱۹۸ھ)۔ **(الزہد لوکیع: ص ۳۵۹)**

وغیرہ اکثر محدثین نے اس کو نقل کیا ہے۔

- امام بیہقیؒ (م ۴۵۸ھ) نے اپنی کتاب **شعب الایمان: حدیث ۲۸۶۸** پر اس حدیث کو دوسری سند سے نقل کیا ہے۔

- ابوسعید ابن الاعرابیؒ (م ۳۴۰ھ) نے اپنی کتاب **الزہد وصفۃ الزاہدین: حدیث ۱۰۴** پر، اس کو بیان کیا ہے۔

- امام ابو بکر آجریؒ (م ۳۶۰ھ) نے اپنی کتاب **الغرباء، حدیث نمبر ۳۵** پر بیان کیا ہے۔

- امام عبد اللہ بن زبیر حمیدیؒ (م ۲۱۹ھ) اپنی کتاب **مسند حمیدی: حدیث ۹۳۳: جلد ۲: صفحہ ۱۵۵** پر اس حدیث کو بیان کیا ہے۔

- امام ابو داؤد الطیالسیؒ (م ۲۰۴ھ) نے اپنی کتاب **مسند ابو داؤد الطیالسی: ۱۲۲۹** پر اس حدیث کو بیان کیا ہے۔

- امام ابو سلیمان خطابیؒ (م ۳۸۸ھ) نے اس حدیث کو نقل کیا ہے۔ **(العزلۃ للخطابی: ص ۳۶)**

- امام ابن القیمؒ (م ۷۵۱ھ) نے اپنی ۲، ۲ کتابوں میں اس حدیث کو ذکر کیا ہے۔

**(إغاثة اللهفان من مصايد الشيطان: ص ۲۰۱، مدارج السالكين: ج ۳: ص ۱۸۷)**

یہ سب کتابیں **معراج ربانی صاحب اور اہل حدیثوں کے نزدیک ضعیف، من گھڑت و موضوع حدیثوں سے بھری پڑی ہیں۔**

اور سنئے!

- امام ابن رجب حنبلیؒ (م ۷۹۵ھ) نے اس حدیث کی شرح پر پوری کتاب لکھ ڈالی ہے۔

**(رسائل ابن رجب: جلد ۲: صفحہ ۷۴۰)**

- امام ابن عبد الہادیؒ (م ۸۹۵ھ) انہوں نے بھی اس حدیث کی شرح پر پوری کتاب لکھی ہے۔

**(مخطوطه موجود بالمكتبه المركزيه، الرياض، المملكه العربيه السعوديه، رقم: ۴۲۴)**

- امام ابن طولونؒ (م ۹۵۳ھ) نے بھی اس کی شرح کی ہے۔

- امام خطابیؒ (م ۳۸۸ھ) نے اس حدیث پر باب "**بَابٌ فِي خِفَّةِ الظَّهْرِ وَقِلَّةِ الْعِيَالِ وَالْأَهْلِ**" باندھا ہے۔ **(العزلة للخطابی: ص ۳۶)**

تعجب کی بات یہ ہے کہ محدثین میں سے کسی نے بھی وہ اعتراضات نہیں کئے جو معراج ربانی کے ذہن میں آئے، پتہ نہیں معراج ربانی اور اہل حدیث حضرات کس منہ سے اپنے آپ کو اہلحدیث کہتے ہیں۔

اب انصاف کا تقاضہ یہ ہے کہ معراج ربانی اور اہلحدیث حضرات وہ سارے اعتراضات جو شیخ زکریاؒ پر کئے ہیں، وہی تمام کے تمام اعتراضات وہ ان ائمہ محدثین پر بھی کر دیں، جن محدثین نے اس حدیث کو نقل کیا اور اس کو حسن قرار دیا ہے، تاکہ امت کو معلوم ہو جائے کہ یہ اعتراضات، مسلک پرستی کی وجہ سے نہیں کئے گئے تھے۔

## کیا مولانا زکریا صاحب اس حدیث سے یہ بتانا چاہتے ہیں کہ

## نس بندی اور خودکشی کرنا چاہیے؟

**الجواب:**

معراج ربانی نے جو حدیث پیش کی ہے، شیخ زکریاؒ اس حدیث کو بھی جانتے تھے۔ اس حدیث کو بھی جو ابو داؤد سے معراج ربانی نے پیش کی ہے، شیخ البانیؒ نے حسن صحیح کہا ہے۔

دونوں حدیثیں حسن ہیں، لیکن آپ منکرین حدیث کی طرح دونوں حدیثوں کو آپس میں ٹکرا رہے ہیں۔ محدثین کی طرح مفسرین نے بھی "ربنا آتنا فی الدینا حسنة" کی تفسیر میں اس حدیث کو نقل کیا ہے۔

معراج ربانی نے یہ اعتراض سراسر حدیث پر کیا ہے، اور پورا طرز منکر حدیث والا اپنایا ہے، تعجب کی بات یہ ہے کہ مولانا زکریا صاحب فضائل اعمال لکھ رہے ہیں، حدیث لکھ رہے ہیں، اسکی شرح لکھ رہے ہیں، لیکن آپ نے نہ کہیں خودکشی کی بات کی نہ نس بندی کی۔

پھر مولانا سے پہلے ائمہ محدثین نے اس حدیث کی شرح لکھی لیکن کسی نے ایسی بات نہیں لکھی ہے، اگر یہی بات ہوتی تو لکھ وہ حضرات بھی دیتے، بلکہ یہ اہل حدیث لوگ مجتہد اعظم بن کر اس میں اپنی طرف سے ایک بات گھسا دیتے ہیں، اور پھر لوگوں سے کہتے ہیں کہ جو بات ہم نے نکالی ہے، اس کو مانو۔

اور اس سے بڑھ کر بات یہ ہے کہ یہ بات صرف معراج ربانی کے دماغ میں ہی کیوں آتی ہے، فضائل اعمال پڑھنے پڑھانے والوں، اس کے لکھنے والوں کے ذہن میں کیوں نہیں آتی۔

نہ کسی نے اس کو پڑھ کر خودکشی کی نہ نس بندی کرائی۔

صرف ان کے دماغ میں یہ القاء ہوا، اسلئے کہ ان کو اس کا پیسہ ملتا ہے، جتنا بولو گے اتنا پیسہ ملے گا۔ اعتراض نہیں کریں گے تو ان کو پیسہ نہیں ملے گا۔

**خفیف الحاذ کا ترجمہ:**

شیخ زکریاؒ نے خفیف الحاذ کا ترجمہ کیا "ہلکا پھلکا ہو، اہل وعیال کا زیادہ بوجھ نہ ہو" یہ ان کا اپنا نہیں ہے۔ امام، حافظ ابونعیم اصفہانیؒ **(م ۴۳۰ھ)** اپنی کتاب **حلیۃ الاولیاء میں: ص ۲۵**، اس حدیث کو بیان کر کے لکھتے ہیں: "انہیں لوگوں کے شریف احوال ہوتے ہیں، اور ان کے نرم اخلاق اور بلند مقام ہوتے ہیں"۔ (یعنی جو قابل رشک مسلمان)

**خفیف الحاذ یعنی اہل وعیال کا زیادہ بوجھ نہ ہو:**

محمد بن احمد الحلبیؒ **(م ۳۷۰ھ)** خفیف الحاذ کا معنیٰ تہذیب اللغہ: جلد ۵ : صفحہ ۱۳۴ پر بیان کرتے ہیں: "جس کا تھوڑا مال ہو اور تھوڑے عیال ہوں"۔

مشہور لغات **تاج العروس: جلد ۹: صفحہ ۴۰۰** اور **لسان العرب: جلد ۳: صفحہ ۴۸۸** پر یہی معنیٰ ہے۔

ابوالقاسم قوام السنہؒ **(م ۵۳۵ھ)** اپنی کتاب **ترغیب وترہیب: جلد ۱: صفحہ ۶۶**، حافظ ابن الاثیر جزریؒ **(م ۶۰۶ھ)** اپنی کتاب **جامع الاصول میں جلد ۱۰: صفحہ ۱۳۷** پر یہی معنیٰ لکھتے ہیں۔

سیوطیؒ (م ۹۱۱ھ) **جامع الاحادیث: جلد ۲۳: صفحہ ۴۵۳** اور **قوت المغتذی: جلد ۲: صفحہ ۵۶۸** پر۔

امام حسین بن محمودؒ (م ۷۲۷ھ) **المفاتیح شرح المصابیح** میں خفیف الحاذ کا یہی مطلب بیان کرتے ہیں۔

مشہور اہلحدیث عالم عبد الرحمن مبارکپوری صاحب نے اپنی کتاب **تحفۃ الاحوذی: جلد ۱۱: صفحہ ۷** پر اس حدیث کی تفصیلاً شرح کی ہے۔

**ایک قابل غور بات:**

اہل وعیال سے صرف اپنی اولاد ہی مراد نہیں ہوتی بلکہ وہ سب لوگ ہوتے ہیں جن کی ذمہ داری اس پر ہو، ماں باپ ہیں، بھائی، بہن ہیں، اگر بہن مطلقہ یا بیوہ ہے اور اس کے بچے ہیں، تو ان سب کی ذمہ داری اس پر ہوسکتی ہے۔

اور بوجھ نہیں ہونا بھی کئی طریقہ سے ہوسکتا ہے، گھر والوں نے ذمہ داریاں لے لی ہیں، وغیرہ۔

ابو امامہؓ کی اس حدیث میں یہ نہیں ہے کہ ایسی عورتوں سے نکاح کرو جو بچہ جنتی ہی نہ ہو یا کم جنتی ہو، اس میں تو یہ بیان کیا گیا ہے کہ زیادہ بوجھ نہ ہو۔

امام ابن الجوزیؒ کی کتاب **منہاج القاصدین کا اردو ترجمہ** جو غیر مقلد محمد سلیمان کیلانی نے کیا ہے، اس میں ابن الجوزیؒ (م ۵۹۷ھ) نے لکھا ہے:

"فوائد کے ساتھ نکاح میں کچھ آفات بھی ہیں، مثلاً سب سے بڑی آفت طلبِ حلال سے عاجز ہونا، یعنی طلبِ حلال بہت مشکل ہے، اور بیوی بچوں کی وجہ سے بسا اوقات ایسی چیزوں کی طرف بڑھتا ہے جو اس کے لئے جائز نہیں ہوتیں۔

دوسری آفت عورتوں کے حقوق پورے کرنے سے قاصر ہونا ہے، ان کے اخلاق اور ان کی تکالیف پر صبر نہ کرنے میں بہت بڑا خطرہ ہے، کیونکہ مرد حاکم اور اپنی رعیت کے بارے میں جواب دہ ہے۔

تیسری آفت یہ ہے کہ بیوی بچہ اللہ کی یاد سے غافل کر دیتے ہیں، انسان کے دن رات اسی شغل میں گزر جاتے ہیں، اس کا دل اللہ کی یاد اور آخرت کی فکر کیلئے فارغ ہی نہیں ہوتا۔

چنانچہ ثابت ہوا کہ نکاح، فوائد وآفات کا مجموعہ ہے۔

اب کس آدمی کیلئے بہتر نکاح کرنا بہتر ہے یا بغیر نکاح کئے رہنا، اس کا فیصلہ انہی امور پر منحصر ہے کہ وہ فوائد نکاح سے مستفید ہو سکے اور آفاتِ نکاح سے بچ سکے، اس کے پاس حلال مال، اور حسن خلق ہو، اور وہ صحتمند بھی ہو تو بلاشبہ اس کیلئے نکاح کرنا افضل ہے، اور اگر یہ فوائد حاصل نہ ہو سکیں اور آفات جمع ہو جائیں تو اس کا چھوڑ دینا بہتر ہے"۔ **(منہاج القاصدین کا اردو ترجمہ: ص ۱۳۲)**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

**مِنہاجُ القاصِدِین**

تصنیف

**امام عبد الرحمن ابنِ جوزیؒ**

تلخیص

امام احمد بن محمد بن عبد الرحمن بن قدامہ مقدسیؒ

اردو ترجمہ

محمد سلیمان کیلانی

**ادارہ معارفِ اسلامی**

منصورہ ـــ لاہور ـــ پاکستان

اللہ کی راہ میں خرچ کرے اور ایک وہ دینار ہے جسے غلام آزاد کرنے میں خرچ کرے اور ایک وہ دینار ہے جسے تو مسکین پر خرچ کرے ایک وہ دینار ہے جسے تو اپنے بال بچوں پر خرچ کرے تو اُن سب سے افضل وہ ہے جسے تُو اپنے بال بچوں پر خرچ کرے۔

فوائد کے ساتھ نکاح میں کچھ آفات بھی ہیں۔ مثلاً سب سے بڑی آفت طلب حلال سے عاجز ہونا ہے کہ طلب حلال بہت مشکل ہے اور بیوی بچوں والے کا ہاتھ لبا اوقات ایسی چیزوں کی طرف بڑھتا ہے جو اس کے لیے جائز نہیں ہوتیں۔

دوسری آفت عورتوں کے حقوق پورے کرنے سے قاصر ہونا ہے۔ اُن کے اخلاق اور ان کی تکالیف پر صبر نہ کرنے میں بہت بڑا خطرہ ہے کیونکہ مرد حاکم اور اپنی رعیت کے متعلق جواب دِہ ہے۔

تیسری آفت یہ ہے کہ بیوی بچے اللہ کی یاد سے غافل کر دیتے ہیں۔ انسان کے دن رات انہی کے شغل میں گزر جاتے ہیں۔ اُس کا دِل آخرت کی فکر اور اس کے عمل کے لیے فارغ ہی نہیں ہوتا۔ چنانچہ ثابت ہوا کہ نکاح آفات و فوائد کا مجموعہ ہے۔ اب کسی آدمی کے لیے نکاح کرنا بہتر ہے یا بغیر نکاح کے رہنا۔ اس کا فیصلہ انہی امور پر منحصر ہے اگر وہ آفاتِ نکاح سے بچ سکے۔ فوائد نکاح سے مستفید ہو سکے اُس کے پاس حلال مال اور حُسنِ خُلق ہو اور وہ صحت مند بھی ہو تو بلاشبہ اس کے لیے نکاح کرنا افضل ہے اور اگر یہ فوائد حاصل نہ ہو سکیں اور آفات جمع ہو جائیں تو اس کا چھوڑ دینا بہتر ہے۔

## بیوی کے اوصاف

اچھی زندگی گزارنے کے لیے عورت میں چند خوبیوں کا ہونا خیال کیا جاتا ہے۔ مثلاً:

پہلی خوبی دیندار ہونا ہے اور یہی بنیادی خوبی ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے: "دیندار عورت حاصل کرو" اور اگر وہ بے دین ہو گی تو اپنے شوہر کا دین بگاڑ دے گی۔ اس پر غلبہ حاصل کرنے کی کوشش کرے گا اور اگر وہ غیرت کی راہ اختیار کرے گی تو وہ ہمیشہ مصیبت میں رہے گا اور اس کی زندگی برباد ہو کر رہ جائے گی۔

دوسری خوبی اچھا خُلق ہے کہ بدخلقی کا نقصان اس کے فائدے سے زیادہ ہوتا ہے۔

تیسری خوبی حُسنِ صورت ہے کیونکہ اسی سے تو شیطان سے بچاؤ ہوتا ہے۔ اسی لیے جس عورت سے نکاح کا ارادہ ہو اسے دیکھ لینے کا حکم دیا گیا ہے۔ کچھ لوگ ایسے بھی ہوتے ہیں جو حُسن کی طرف توجہ نہیں کرتے

معراج ربانی صاحب کہتے ہیں:

”اللہ اکبر، اللہ کے رسول ﷺ کی خدمت میں، ابو داؤد کے حوالہ سے، باب التزویج فی الابکار کے حوالہ سے میں بتاؤں، ایک نوجوان آیا اور کہا اے اللہ کے رسول، فلاں عورت ہے، بڑی حسین اور خوبصورت ہے، میں اس سے شادی کرنا چاہتا ہوں، صرف ایک عیب ہے، وہ یہ ہے کہ اس کو بچے نہیں ہوتے، اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا اس سے شادی نہ کرو، پھر آیا پھر پوچھا اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا مت شادی کرو، تیسری مرتبہ میں اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا: بندے ایسی عورت سے شادی کرو، جو زیادہ سے زیادہ پیار دینے والی ہو اور زیادہ سے زیادہ بچہ پیدا کرنے والی ہو، اس لئے کہ میں قیامت کے دن امت کی زیادتی پر تمام امت کے اوپر فخر کروں گا، کہ پاک پروردگار یہ میری امت ہے“۔

حضرت شیخ ؒ کو اس حدیث کا علم تھا، بذل المجہود جو حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوریؒ کی تصنیف ہے، اس میں (**جلد ۱۰ : صفحہ ۱۴**) پر اس حدیث کی پوری شرح موجود ہے۔

بلکہ **فضائل صدقات** کی عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت شیخ الحدیثؒ کثرت اولاد کے ہی قائل ہیں، آپ لکھتے ہیں:

”حضرت انسؓ کی اولاد کا شمار ہی مشکل ہے، ایک موقع پر فرماتے ہیں کہ میری اولاد کی اولاد تو علاحدہ رہی، اپنی بلاواسطہ اولاد میں سے ۱۲۵ کو دفن کر چکا ہوں۔ (الاصابۃ) اور جو زندہ رہے اور اولاد کی اولاد ان کے علاوہ ہے، اس کے باوجود یہ ان صحابہ کرام میں سے ہیں، جن سے کثرت سے احادیث نقل کی گئیں، اور جہاد میں کثرت سے شرکت فرماتے رہے، اولاد کی اتنی کثرت نہ تو علم کی مشغولی سے مانع ہوئی نہ جہاد میں شرکت سے، حضرت زبیرؓ جس وقت شہید ہوئے ۹ بیٹے، ۹ بیٹیاں، چار بیویاں تھیں، اور بعض بیٹے

پوتوں سے بھی چھوٹے تھے، **(بخاری)** اور جن بیٹوں کا باپ کی زندگی میں انتقال ہو گیا وہ انکے علاوہ، اس کے باوجود نہ کبھی ملازمت کی نہ کوئی اور شغل، جہاد میں عمر گزار دی، اس طرح کے اور بہت سے حضرات ہیں، جن کے لئے نہ مال کی زیادتی دین سے مانع ہوئی نہ اولاد کی کثرت، اور جو تجارت پیشہ تھے، ان کیلئے تجارت بھی دین کے کاموں سے مانع نہیں ہوتی۔( **فضائل صدقات: حصہ اول: ص۷۴ پر حدیث ۳۱** کے تحت)

اصل بات وہی ہے جو امام ابن الجوزیؒ نے فرمائی کہ نکاح فوائد وآفات کا مجموعہ ہے، اگر فوائد حاصل نہ ہو سکیں اور آفات جمع ہو جائیں تو نکاح کا چھوڑ دینا بہتر ہے۔

بچوں کی کثرت والی حدیث اور حضرت ابو امامہؓ کی اس حدیث میں تطبیق دیتے ہوئے امام سیوطیؒ **(م ۹۱۱ھ)** فرماتے ہیں:

**"لأن الأمر بالنكاح ليس عاما لكل أحد، بل بشروط مخصوصة، كما تقرر في علم الفقه، فيحمل هذا الحديث على من ليست فيه الشروط وخشي من النكاح التوريط في أمور يخشى منها على دينه بسبب طلب المعيشة، وبذلك يحصل الجمع بين الحديثين"** ۔

یعنی: اسلئے کہ نکاح کا حکم ہر ایک کیلئے عام نہیں ہے، بلکہ مخصوص شرطیں ہیں، جیسا کہ علم فقہ میں بیان کیا گیا ہے، پس اس حدیث کو اس شخص پر محمول کیا جائے گا، جس میں یہ شرطیں نہ پائی جاتی ہوں، اور نکاح کی وجہ سے اس کا ایسے امور میں الجھ جانے کا ڈر ہو، جن میں پڑ کر اس کے دین کے معاملہ میں اندیشہ پیدا ہو جائے، طلبِ معاش کے سبب، اس طرح ان دونوں حدیثوں کے درمیان تطبیق ہو جائے گی۔

**(الحاوی للفتاوی للسیوطی: ج۱: ص۳۶۶-۳۶۷)**

# الحاوي للفتاوى

## في الفقه وعلوم التفسير والحديث والأصول والنحو والإعراب وسائر الفنون

لعالم مصر ومفتيها الامام العلامة جلال الدين
عبد الرحمن بن ابى بكر بن محمد السيوطى صاحب
التآليف الكثيرة المتوفى فى سحر ليلة الجمعة
تاسع عشر جمادى الأولى سنة احدى عشرة
وتسعمائة عن اثنتين وستين سنة

الجزء الأول

هذه النسخة طبعت على نسختنا الممتازة وروجعت على نسخ فى دار الكتب المصرية
ودار الكتب الأزهرية فجاء فيها زيادات كثيرة وتصحيحات قيمة

عنى بنشره جماعة من طلاب العلم سنة ١٣٥٢ هـ

١٤٠٢هـ — ١٩٨٢ م

دار الكتب العلمية

مسـألة — حديث « يدخل الفقراء الجنة قبل الأغنياء بخمسمائة عام » وحديث اتخذوا مع الفقراء أيادى قبل أن تجىء دولتهم ، وحديث أن النبى صلى الله تعالى عليه وسلم أنشد بين يديه

لسعت حية الهوى كبدى    فلا طبيب لها ولا راقى
الا الحبيب الذى شغفت به    فعنده رقيتى وترياقى

فتواجد حتى سقطت البردة عن كتفيه ماحالها ؟ .

الجواب — الحديث الأول صحيح أخرجه بهذا اللفظ الترمذى من حديث أبى هريرة وقال: حسن صحيح ، والحديثان الآخران باطلان موضوعان باتفاق أهل الحديث .

مسـألة — حديث « خيركم بعد المائتين الخفيف الحاذ » هل هو صحيح ؟ وقيل انه «الحال» باللام فى آخره ، وقال آخر انه «الجاد» بالجيم والدال المهملة ، وقال آخر انه منسوخ بحديث « تناكحوا تناسلوا » فهل ماقالوه صحيح أم لا ؟ .

الجواب — هذا الحديث أخرجه أبو يعلى فى مسنده من حديث حذيفة بن اليمان بلفظ « خيركم فى المائتين كل خفيف الحاذ — قيل يارسول الله — ومن خفيف الحاذ ؟ قال : من لا أهل له ولا مال » ، وفى اسناده رواد بن الجراح قال فيه أحمد : لا بأس به الا أنه حدث عن سفيان بمنا كير ، وقال الدارقطنى : متروك ، وقال النسائى : روى غير حديث منكر ، وقال ابن عدى : عامة ما يرويه لايتابع عليه ، وقال أبو حاتم : محله الصدق تغير حفظه ، قال الذهبى فى الميزان : وهذا الحديث مما غلط فيه فان أبا حاتم قال فيه : انه منكر لايشبه حديث الثقات قال : وإنما كان بدء هذا الخبر فيما ذكر لى أن رجلا جاء الى رواد فذكر له هذا الحديث فاستحسنه وكتبه ثم حدث به بعد يظن أنه من سماعه انتهى ، وروى الترمذى من حديث أبى أمامة « إن اغبط أوليائى عندى لمؤمن خفيف الحاذ ذو حظ من الصلاة » وأما الحاذ — فهو بالحاء المهملة والذال المعجمة الخفيفة — ومن قال : إنه باللام أو بالجيم والدال المهملة فقد صحف ، قال ابن الأثير فى النهاية فى حرف الحاء المهملة فى فصل حوذ : وأصل الحاذ طريقة المتن وهو مايقع عليه اللبد من ظهر الفرس أى خفيف الظهر من العيال — والحاذ والحال واحد — ، وكذا قال الديلمى فى مسند الفردوس : وزاد ضربه النبى ﷺ مثلا لقلة ماله وعياله ، وفى الصحاح حاذ متنه وحال متنه واحد وهو موضع اللبد من ظهر الفرس ، وفى الحديث « مؤمن خفيف الحاذ » أى خفيف الظهر انتهى . وأما من قال: إنه منسوخ فلم يصب لما تقرر فى علم الأصول أن النسخ خاص بالطلب ولا يدخل الخبر وهذا خبر كما ترى ، ثم انه لامنافاة بينه وبين حديث « تناكحوا تناسلوا » حتى يحتاج الى دعوى النسخ لأن الأمر بالنكاح ليس عاما لكل أحد

بل بشروط مخصوصة كما تقرر فى علم الفقه فيحمل هذا الحديث على من ليست فيه الشروط وخشى من النكاح التوريط فى أمور يخشى منها على دينه بسبب طلب المعيشة وبذلك يحصل الجمع بين الحديثين ولا نسخ فدعوى النسخ فى الخبر جهل بقواعد الأصول ه

**مسألة** — قول صاحب الشفا عن قوله ﷺ : « ان لله ملائكة سياحين فى الأرض عبادتهم كل دار فيها اسم محمـــد » هل هى بالباء الموحدة أو بالياء المثناة من تحت واذا كانت بالياء فما معناها أو بالموحدة فما معناها ؟ ه

الجواب — هو بالباء الموحدة من العبادة وهو مبتدأ خبره كل دار على تقدير مضاف أى حراسة كل دار أو حفظ كل دار أو نحو ذلك ثم ان هـــذا الحديث غير ثابت ه

**مسألة** — الأسماء التى اشتهرت للبونى هل لها أصل ؟ه

الجواب — لم أقف لها على أصل الا ماأخرجه ابن أبى الدنيا فى كتاب الدعاء قال : حدثنا محمد بن سعيد ثنا سلام الطويل عن الحسن بن على عن الحسن البصرى قال : لما بعث الله إدريس الى قومه وقد فشا فيهم السحر فلم يطقهم علمه الله هذه الاسماء ثم أوحى اليه أن لا تبدين للقوم فيدعونى بهن ولكن قلهن سراً فى نفسك فكان اذا دعا بهن استجيب له وبهن دعا فرفعه الله مكانا عليا ثم علمهن الله موسى وكان لا يخلص اليه سحر ولا سم اذا دعا بهن ثم علمهن محمداً ﷺ فكان اذا دعا بهن استجيب له وبهن دعا فى غزوة الأحزاب قال الحسن : فاذا أردت أن تدعو الله التماس المغفرة لجميع الذنوب والخطايا فصم ثلاثة أيام واغتسل والبس ثيابا جددا وقم اذا نام كل ذى عين فاخرج الى فضاء من الأرض فادع الله بهن أربعين مرة فانهن أربعون اسماً عدد أيام التوبة ثم سل حاجتك من أمر آخرتك ودنياك تقول : سبحانك لا آله الا أنت يارب كل شىء ووارثه يا إله الآلهة الرفيع جلاله يا الله المحمود فى كل فعـــاله يارحمن كل شىء وراحمه ياحى حين لا حى فى ديمومة ملكه وبقائه ياقيوم فلا يفوت شىء عن علمه ولا يؤوده يا واحد الباقى أول كل شىء وآخره يا دائم فلا فناء ولا زوال لملكه ياصمد فى غير شبه ولا شىء كمثله يابار فلا شىء كفؤه يدانيه ولا امكان لوصفه يا كبير أنت الذى لا تهتدى القلوب لصفة عظمته يابارى النفوس بلا مثال خلا عن غيره . يازاكى الطاهر من كل آفة بقدسه يا كافى الموسع لما خلق من عطاء فضله يانقيا من كل جور لم يرضه ولم يخالط فعاله ياحنان أنت الذى وسعت كل شىء رحمة وعلما يامنان ذا الاحسان قد عم كل الخلائق منه ياديان العباد فكل يقوم خاضعا لرهبته ، ياخالق من فى السموات والأرض وكل اليه معاده يارحيم كل صريخ ومكروب وغياثه ومعاذه ، ياتام فلا تصف الألسن كل جلاله وعزه يامبدىء البدائع لم يبغ فى انشائها عونا من خلقه ياعلام الغيوب فلا يؤوده شىء من حفظه ياحليم ذو الأناة فلا يعادله شىء من خلقه يامعيدما أفنى اذا برز الخلائق لدعوته من مخافته ، ياحميد الفعال ذا المن على جميع

اور یہی بات **العلامة محمد بن إسماعيل الأمير الصنعاني**ؒ(م ۱۱۸۲ھ)، امام، حافظ، فقیہ، متقن، محدث علی بن احمد العزیزیؒ(م ۱۰۷۰ھ)، اور **حافظ عصرہ زین الدین عبدالرؤف المناوي**ؒ(م ۱۰۳۱ھ)، وغیرہ نے فرمائی ہیں۔

**(التّنویرُ شَرْحُ الجَامِعِ الصَّغِيرِ :ج۲:ص۵۸۰) (السراج المنير شرح الجامع الصغير في حديث البشير النذير :ج۱:ص۲۴۸) (التيسير بشرح جامع الصغير : ج ۱ : ص ۳۱۲)**

اور یہی راجح معلوم ہوتا ہے۔ واللہ اعلم

**ایک اہم بات:**

معراج ربانی صاحب نے ابوداوٗد کی جو حدیث پیش کی ہے، جس کو شیخ البانی صاحب نے حسن کہا ہے، اس میں ایک راوی ہیں مستلم بن سعید، ان کے بارے میں کتب رجال میں بڑا عجیب سا تبصرہ ہے۔

**تہذیب الکمال : جلد ۲۷: صفحہ ۴۳۱**، پر ہے کہ وہ چالیس سال تک اس طرح رہے کہ زمین پر پہلو رکھنے کی نوبت ہی نہیں آئی، یعنی لیٹے ہی نہیں، اور یہ بھی کہا کہ میں نے ۴۵ دن سے پانی نہیں پیا۔

معراج ربانی صاحب بتائیں مستلم بن سعیدؒ پر کیا فتویٰ لگے گا۔

یزید بن ہارونؒ کہتے ہیں کہ **مستلم** بن سعید ہمارے یہاں واسط میں تھے وہ صرف جمعہ کو پانی پیا کرتے تھے، اسی طرح یزید بن ہارونؒ کہتے ہیں کہ چالیس سال تک وہ لیٹے ہی نہیں، نہ دن کو نہ رات کو۔

مستلمؒ کے یہ حالات، جرح تعدیل کی تمام کتابوں میں موجود ہیں۔

معراج ربانی صاحب اپنی روایت کے مطابق اس راوی پر کیا حکم لگائیں گے؟

## جلدی سے مر جانے کا مطلب:

امام حسین بن محمودؒ (م ۷۲۷ھ) اپنی کتاب **المفاتیح شرح المصابیح** میں: **جلد ۵: صفحہ ۲۸۷** پر لکھتے ہیں:

"جلدی سے مر جانے کا مطلب اس کی روح کا نکلنا آسانی سے ہو، کیوں کہ بہت سے لوگوں کی روح بہت سختی سے نکلتی ہے، کیونکہ اس کا التفات دنیا میں چھوڑی جانے والی چیزوں کی طرف ہوتا ہے، اسی وجہ سے روح بہت مشکل سے نکلتی ہے، مگر اس کے اہل وعیال اور مال و متاع کم ہوں گے تو اس کا التفات ان کی طرف نہیں ہو گا، لہذا اس کی روح جلدی نکل جائے گی"۔

تقریباً یہی مطلب، محدث ملا علی قاریؒ (م ۱۰۱۴ھ)، امام زین الدین المناویؒ (م ۱۰۳۱ھ)، **العلامة محمد بن إسماعيل الأمير الصنعاني**ؒ (م ۱۰۸۱ھ)، امام الحسین بن محمد **الطیبی**ؒ (م ۷۴۳ھ)، فقیہ محمد بن عز الدین ابن الملکؒ (م ۸۵۴ھ)، امام حافظ محدث علی بن احمد العزیزیؒ (م ۱۰۷۰ھ) وغیرہ نے بیان کیا ہے۔

**(مرقاۃ: ج۸: ص۳۲۴۹، التيسير بشرح جامع الصغير: ج۱: ص۳۱۲، التَّنويرُ شَرْحُ الجَامِع الصَّغِيرِ: ج۲: ص۵۸۰، شرح الطيبي: ج۱۰: ص۳۲۹۲، شرح مصابيح السنة للإمام البغوي لابن الملك: ج۵: ص۴۰۰، السراج المنير شرح الجامع الصغير في حديث البشير النذير: ج۱: ص۲۴۸)**

بلکہ خود اہل حدثوں کے مشہور عالم، عبد الرحمٰن مبارک پوری صاحب نے بھی " **عُجِّلَتْ مَنِيَّتُهُ** " کا یہی مطلب بیان کیا ہے۔ **(تحفة الأحوذي بشرح جامع الترمذي: ج ۱۰: ص ۱۱)**

لہذا اسلاف اور علماء کے متفقہ مطلب و فہم کو ترک کر کے معراج ربانی کا حدیث کے تعلق سے اپنا خود ساختہ مطلب بیان کرنا، باطل و مردود ہے۔

ایسے جھوٹے، منکر حدیث شخص کو سلفی، اثری کہلانے کوئی حق نہیں۔

اللہ تعالیٰ ایسے شخص اور اس فتنے سے امت محمد ﷺ کی حفاظت فرمائے۔۔۔ آمین۔

کیا حدیث

## "إِنَّمَا جَمِيعُ حَسَنَاتِ عُمَرَ كَحَسَنَةٍ وَاحِدَةٍ مِنْ حَسَنَاتِ أَبِي بَكْرٍ"

موضوع ہے ؟؟؟

– **مولانا عبدالرحیم قاسمی**

**سوال:**

ایک حدیث بیان کی جاتی ہے کہ حضرت عائشہؓ کے سامنے رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ عمرؓ کی نیکیاں آسمان میں موجود ستاروں کے بقدر ہیں، یہ سن کر حضرت عائشہؓ نے فرمایا: پھر میرے والد کی نیکیاں؟ تو اللہ کے نبی ﷺ نے ارشاد فرمایا: عمرؓ کی ساری نیکیاں ابو بکر کی نیکیوں میں سے گویا ایک نیکی ہے۔

کیا یہ حدیث موضوع ہے ؟؟؟

**الجواب:**

عائشہؓ کی مذکورہ حدیث **مشکاۃ المصابیح: حدیث نمبر ٦٠٦٨** پر موجود ہے اور اس کی سند پر کلام ہے، لیکن تاریخ دمشق میں موجود ایک حسن درجہ کی روایت، اس حدیث کی شاہد ہے، چنانچہ

حافظ الشام، امام ابن عساکرؒ (م ٥٧١ھ) فرماتے ہیں کہ:

**أخبرنا أبو غالب بن البنا أنا أبو محمد الجوهري أنا أبو الحسن الدارقطني نا أبو عبيد القاسم بن إسماعيل بن المحاملي نا أحمد بن داود بن يزيد بن ماهان أبو**

**يزيد السجستاني[1] نا يحيى بن أحمد الكوفي لقيته ببلخ انا شريك عن منصور عن إبراهيم عن علقمة عن عثمان قال هبط جبريل على النبي (صلى الله عليه وسلم) فقال له النبي (صلى الله عليه وسلم) يا جبريل أخبرني بفضائل عمر في السماء قال لو مكثت ما مكث نوح في قومه ألف سنة إلا خمسين عاما ما استطعت أن أصف فضائل عمر في السماء وأن عمر حسنة من حسنات أبي بكر۔**

حضرت عثمانؓ بیان کرتے ہیں کہ حضرت جبریلؑ حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے، تو حضور ﷺ نے ان سے کہا: اے جبریل، مجھے آسمان میں (بیان ہونے والے) عمرؓ کے فضائل بتایئے، تو حضرت جبریلؑ نے جواب دیا: اگر میں بقدر عمر نوحؑ نو سو پچاس سال بھی (بیان کرتا) رہوں، تب بھی میں آسمان میں (بیان ہونے والے) عمرؓ کے فضائل نہیں بیان کر سکتا، **جبکہ عمرؓ، ابو بکرؓ کی نیکیوں میں سے ایک نیکی ہیں۔**
**(تاریخ دمشق لابن عساکر: ج ۳۰: ص ۱۲۴)**

## سند کی تحقیق:

(۱) امام ابن عساکرؒ (م ۵۷۱ھ) مشہور ثقہ، متقن، محدث، حافظ الحدیث بلکہ امام المحدثین ہیں۔
**(تاریخ الاسلام: ج ۱۲: ص ۴۹۳)**

(۲) ابو غالب ابن البناء جن کا پورا نام احمد بن الحسن بن احمد بغدادیؒ ہے، (م ۵۲۷ھ) اپنے زمانے کے مسند بغداد اور ثقہ شیخ ہیں۔ **(سیر اعلام النبلاء: ج ۱۹: ص ۶۰۳)**

(۳) ابو محمد الحسن بن علی الجوھری الشیرازیؒ (م ۴۵۴ھ) بھی ثقہ، امین اور اپنے وقت کے مسند العراق بلکہ مسند الدنیا تھے۔ **(تاریخ الاسلام: ج ۱۰: ص ۴۵)**

---

[1] تاریخ دمشق کے مطبوع نسخے میں "**السجستاني**" کے بجائے "**السختياني**" لکھا ہے، جو کہ کاتب کی غلطی ہے۔

(۴) امام ابو الحسن الدار قطنیؒ (م ۳۸۵ھ) مشہور ثقہ، حافظ اور امیر المومنین فی الحدیث ہیں۔

**(تاریخ الاسلام: ج۸: ص۵۷۶)**

(۵) قاسم بن اسماعیل، ابو عبیدؒ (م ۳۲۳ھ) بھی ثقہ ہیں۔ **(تاریخ الاسلام: ج۷: ص۴۸۰)**

(۶) احمد بن داود بن یزید بن ماھان ابو یزید سجستانیؒ بھی ثقہ ہیں۔ **(تاریخ بغداد: ج۵: ص۲۳۲)**

(۷) احمد بن یحیی الکوفی سے مراد احمد بن یحیی بن المنذر، ابو عبد اللہ الکوفی ہیں جو کہ امام مالکؒ (۱۷۹ھ) وغیرہ کے شاگرد، صدوق اور حسن الحدیث ہیں۔

امام دار قطنیؒ نے صدوق کہا ہے، امام ابن حبانؒ اور امام قاسم بن قطلوبغاؒ نے ثقات میں شمار کیا ہے۔

**(کتاب الثقات للقاسم: ج۲: ص۱۳۱)** **(لسان المیزان: ج۱: ص۶۹۰)** نیز باوجود انکا علم ہونے کے، ابن عدیؒ نے ان کا ترجمہ الکامل میں ذکر نہیں کیا۔۔ **(الکامل: ج۴: ص۲۱۲)**

پس غیر مقلدین کے اصول سے یہ راوی ابن عدیؒ کے نزدیک صدوق یا ثقہ ہیں۔

دیکھئے: **(انوار البدر: ص۲۲۴)** لہذا آپؒ صدوق اور حسن الحدیث ہیں۔

(۸) شریک بن عبد اللہ نخعیؒ (م ۱۷۸ھ) خاص طور سے منصور کی روایت میں، ثقہ، متقن، صاحب حدیث ابو الاحوصؒ (م ۱۷۹ھ) سے بھی بہتر ہیں۔

**(تاریخ ابن معین للدوری: رقم ۸۹، الجرح والتعدیل: ج۴: ص۳۶۷، الکامل: ج۵: ص۱۲)**

اور یہ روایت بھی منصور ہی سے ہے، لہذا وہ خاص طور سے منصور کی روایت میں معتبر ہیں۔[2]

---

[2] شریک بن عبد اللہ النخعیؒ (م ۱۷۹ھ) اگرچہ آخری عمر میں مختلط ہو گئے تھے، لیکن ان کے متابع میں زمعہ بن صالحؒ، یحیی بن عبد اللہؒ، عبد الرزاق بن ھمامؒ وغیرہ کئی روات موجود ہیں۔ **(تاریخ ابن عساکر: ج۳۰: ص۱۲۲-۱۲۵، ج۴۴: ص۱۳۷)** لہذا ان پر اختلاط کا اعتراض مردود ہے۔

(۹) منصور بن المعتمر کوفیؒ (م ۱۳۲ھ) صحیحین کے راوی، ثقہ اور ثبت ہیں۔ (**تقریب: رقم ۶۹۰۸**)

(۱۰) ابراہیم بن یزید النخعیؒ (م ۹۶ھ) بھی صحیحین کے راوی ہیں اور ثقہ ہیں۔ (**تقریب: رقم ۲۷۰**)

(۱۱) علقمہ بن قیس النخعیؒ (م ۳۷ھ) بھی صحیحین کے راوی ہیں، ثقہ اور ثبت ہیں۔ (**تقریب: رقم ۴۶۸۱**)

(۱۲) عثمان بن عفانؓ مشہور صحابی اور امیر المومنین ہیں۔ (**تقریب**)

پس اس کے تمام رواۃ صدوق یا ثقہ ہیں اور سند حسن ہے، لہٰذا اس حدیث کو موضوع کہنا صحیح نہیں۔

نیز اس حدیث کے معنوی شواہد بھی موجود ہیں۔ مثلاً:

**شاہد نمبر ۱:**

حافظ الشام، امام ابن عساکرؒ (م ۵۷۱ھ) ہی فرماتے ہیں:

**أخبرنا أبو عبد الله محمد بن إبراهيم بن جعفر أنا أحمد بن عبد المنعم بن أحمد بن بندار أنا أبو الحسن العتيقي أنا أبو الحسن الدارقطني نا علي بن محمد المصري نا علي بن سعيد الرازي نا هناد بن السري نا محمد بن فضيل عن إسماعيل بن أبي خالد عن قيس قال قال علي بن أبي طالب وهل أنا إلا حسنة من حسنات أبي بكر۔**

حضرت علیؓ کہتے ہیں: یقیناً میں ابو بکرؓ کے نیکیوں میں سے ایک نیکی ہوں۔ (**تاریخ دمشق: ج ۳۰: ص ۳۸۳**)

**سند کی تحقیق:**

(۱) امام ابن عساکرؒ (م ۵۷۱ھ) کی توثیق گزر چکی۔

(۲) ابو عبد اللہ محمد بن ابراھیم بن جعفر المقریؒ (م ۵۳۵ھ) کے بارے میں حافظ ابن عساکرؒ کہتے ہیں کہ **"کان خیرا مستورا"**۔ **(تاریخ دمشق: ج۵۱: ص۱۸۸)** جو کہ انکے صدوق ہونے کی دلیل ہے۔ **(اضواء المصابیح: ص۲۵۱)**

(۳) احمد بن عبد المنعم بن بندار ابو الفضلؒ (م ۴۹۹ھ) ثقہ راوی ہیں۔ **(تاریخ دمشق: ج۷۱: ص۲۸۲)**

(۴) ابو الحسن احمد بن محمد العتیقیؒ (م ۴۴۱ھ) بھی ثقہ، امام ہیں۔ **(الثقات للقاسم: ج۱: ص۴۷۷، سیر)**

(۵) ابو الحسن الدار قطنیؒ (م ۳۸۵ھ) امیر المومنین فی الحدیث ہیں۔ **(تاریخ الاسلام: ج۸: ص۵۷۶)**

(۶) ابو الحسن علی بن محمد المصریؒ (م ۳۳۸ھ) بھی ثقہ، فقیہ، زاہد ہیں۔ **(الدلیل المغنی: ص۲۹۸)**

(۷) ابو الحسن علی بن سعید الرازیؒ (م ۲۹۹ھ) ثقہ، حافظ ہیں۔ **(کتاب الثقات للقاسم: ج۷: ص۲۱۰)**

(۸) ھنّاد بن السریؒ (م ۲۴۳ھ) صحیح مسلم اور سنن اربع کے راوی اور ثقہ ہیں۔ **(تقریب: رقم ۷۳۲۰)**

(۹) محمد بن فضیل ابو عبد الرحمٰن کوفیؒ (م ۱۹۵ھ) صحیحین کے راوی اور صدوق ہیں۔ **(تقریب: ۶۲۲۷)**

(۱۰) اسماعیل بن ابی خالد ابو عبد اللہ کوفیؒ (م ۱۴۶ھ) صحیحین کے راوی، ثقہ، ثبت ہیں۔ **(تقریب: ۴۳۸)**

(۱۱) قیس بن ابی حازم کوفیؒ (م بعد ۹۰ھ) صحیحین کے راوی، ثقہ، مخضرم ہیں۔ **(تقریب: ۴۳۸)**

(۱۲) علی بن ابی طالبؓ مشہور صحابی رسول ﷺ اور خلفاء راشدین میں سے ہیں۔ **(تقریب)**

معلوم ہوا کہ اس کی سند حسن ہے۔

**شاہد نمبر ۲ :**

امام حاکم ابو عبد اللہؒ (م ۴۰۵ھ) فرماتے ہیں:

**أخبرنا أبو إسحاق إبراهيم بن محمد بن يحيى ثنا أحمد الثقفي ثنا قتيبة ثنا الليث عن يحيى بن سعيد قال: ذكر عمر فضل أبي بكر رضي الله عنهما فجعل يصف ما فيه ثم قال: وهذا سيدنا بلال حسنة من حسنات أبي بكر۔**

یحیی بن سعیدؒ مرسلاً بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمرؓ نے حضرت ابو بکرؓ کے فضائل ذکر کئے، اور ان کی خوبیاں بیان کرنے لگے، پھر فرمایا: یہ ہمارے سردار بلالؓ ہیں، جو ابو بکرؓ کی نیکیوں میں سے ایک نیکی ہیں۔

**(المستدرک للحاکم: ج ۳: ص ۳۲۱، حدیث نمبر ۵۲۴۰)**

اس روایت کے رواۃ بھی ثقہ ہیں اور سند صحیح ہے، البتہ یہ روایت مرسل ہے، لیکن بہر حال شواہد میں قابل ذکر ہے۔

خلاصہ یہ کہ:

حضرت عائشہؓ کی حدیث شریف کو موضوع کہنا صحیح نہیں، اس کی سند کے تمام رواۃ ثقہ یا صدوق ہیں، لہذا وہ حدیث حسن ہے، مزید یہ کہ دوسری حدیثوں سے اس کی معنوی متابعت بھی ہوتی ہے۔ واللہ اعلم